

میں اور لب پہ ہے ان کا نام ، اللہ اللہ
خوشا کیا ملا ہے مقام ، اللہ اللہ
نگاہوں میں دلکش مدینے کے جلوے
لبوں پر درود و سلام ، اللہ اللہ
گدا جا رہے ہیں، عطا پا رہے ہیں
یہ رستہ ، یہ در ، یہ پیام ، اللہ اللہ
ہوئی ہر طرف ابر رحمت کی بارش
وہ آیا جہاں کا امام ، اللہ اللہ
جھکے جس کے آگے فصیحانِ عالم
بیان اللہ اللہ ، کلام ، اللہ اللہ
فقیروں کو دی جس نے دنیا کی شاہی
فقط وہ ہے ان کا نظام ، اللہ اللہ
مری ایک ٹھوکر پہ دنیا کی دولت
میں ہوں مصطفٰے کا غلام ، اللہ اللہ

﴿ غلام مصطفٰے مجددی ﴾



اللہ ! کھل رہی ہے زباں کس حساب میں
حمد خدا میں ، نعت رسالت مآب میں

اللہ ! ان کا حسن تکلم تو دیکھنا
جھڑتے ہیں جیسے پھول ، بہار شباب میں

اللہ! ان کا صحنِ چمن میں خرامِ ناز
مہتاب چل رہا ہے ، شبِ ماہتاب میں

اللہ! ان کی چشمِ خدا مست کا خمار
مینا میں وہ اثر ہے نہ جامِ شراب میں

اللہ! ان کے سامنے کس کی مثال دوں
نورِ ازل چھپا ہے بشر کے حجاب میں

اللہ! ان کی راہ میں جاں سے مجھے گزار
یہ شرطِ اولیں ہے وفا کے نصاب میں

اللہ! ان کے نام پہ ہر شے فدا کروں
لکھ دے غلامِ زار کی قسمت کے باب میں

غلام مصطفیٰ مجددی